Vol III
No 5




*Wednesday*
*16th December, 1953*

# HYDERABAD LEGISLATIVE ASSEMBLY DEBATES

## Official Report

### PART II—PROCEEDINGS OTHER THAN QUESTIONS AND ANSWERS

CONTENTS



*Note* — * at the beginning of the speech denotes confirmation not received

GOVERNMENT PRESS
HYDERABAD DN
1954

# THE HYDERABAD LEGISLATIVE ASSEMBLY

*Wednesday the 16th December* 1953

The House met at Half Past Two of the Clock

[*Mr Speaker in the Chair*]

## Questions And Answers

(See Part I)

---

## L A Bill No I of 1953, The Hyderabad Tenancy And Agricultural Lands (Amednment) Bill 1953

*Mr Speaker* The next item on the Agenda is Continuation of Clause by Clause reading of L A Bill No I of 1953 the Hyderabad Tenancy and Agricultural Lands (Amendment) Bill

*Shri V D Deshpande* (Ippaguda) The mover of the Bill is not in the House

عملی ہولڈنگ کے سلسلہ میں کل میں نے حالات کا اظہار کر رہا تھا ہم سب لوگ
چاہتے ہیں کہ زمین کا مسئلہ جلد سے جلد حل ہو اس وجہ سے میں اب پر ہم تمام لوگوں
سے اصرار کرتا کہ عملی ہولڈنگ کے سلسلہ میں کچھ کیا جائے

*Mr Speaker* Will we be able to conclude the discussion on amendments to clause 4 today ?

*Shri V D Deshpande* I don t think we can because we have practically begun clause 4 only today Yesterday only half an hour was taken

*Mr Speaker* No One hour was taken

شری وی ڈی دیشپانڈے میں اب پر زور دیا گیا تھا کہ ایک ایسی سطرح طے
کیجائے کہ عجلت کے ساتھ لینڈ ریفارمس کو عمل میں لایا جاسکے یہی وجہ تھی کہ
پہلی تعریف کو مبہم سمجھا گیا اور اس کی صراحت چاہی گئی چنانچہ ہاؤس میں اسکو کئی
طریقوں سے پیش کیا گیا پہلے تو یہ خیال تھا کہ وہ لو نوٹ اور ورک نوٹ ہوگی
جسکی مالی ۸ ہوتی ہو اسکے بعد اصرار کرنے پر کلاس ون لینڈ (Class I land)

کے سلسلہ میں انکریج کو ہاؤز کے سامنے رکھا گیا اب ایک دوسرا امنڈمنٹ آنریبل موور
آف دی بل نے ہاؤز کے سامنے رکھا ہے اس سلسلہ میں انکریج کی بیسس ہاؤز کے سامنے
آئی ہے اب ہم کو یہ طے کرنا ہے کہ بیسس کیا ہو اس سلسلہ میں جو اصول کی بات
ہے ان میں ہاؤز کو توجہ دلانا چاہتا ہوں اشارے میں ہم چند چیزیں اپنے سامنے
رکھ سکتے وہ مکمل ضرور ہیں لیکن انکو سامنے رکھنے کا مقصد یہ ہے کہ ہم بیسس
کیس کو پائیں تاکہ زمین کا مسئلہ جلد سے جلد حل ہو

[*Mr Deputy Speaker in the Chair*]

آج جو بنیاد ہمارے سامنے آئی ہے وہ انکریج پر ہے جو آئے واری پر طے کیا جائیگا
اور دوسری بنیاد میں اسٹینسٹ کے طور پر ہاؤز کے سامنے رکھنا چاہتا ہوں وہ اسسمنٹ
( Assessment ) ہے میرا یہ کہنا ہے کہ آج کے حالات کے لحاظ سے جو ابھی
ہاؤز میں بیان کیے جاسکے اسسمنٹ کو بیسس بنانا بہتر ہے جہاں کوئی انقلاب نہیں
آیا میں جن کی مثال دینے پر مجبور ہوں وہاں جب زمین کا مسئلہ حل کیا گیا تو وہاں
کسانوں کی پنچایتوں اڈلٹ ( Adult ) سبھاؤں اور عوام کو ایک جگہ جمع
کیا گیا انکے مشورہ سے ان ریفارمس کو عمل میں لایا گیا لیکن آج ہمارے پاس حالت
یہ ہے کہ جس مشنری کے ذریعہ ہم ریفارمس عمل میں لانے والے ہیں وہ عوام کی چنی
ہوئی مشنری نہیں ہے بلکہ یہ وہ مشنری ہے جو پچھلی حکومت کے زمانہ کی ہے اور جو
برطانیہ سے ہمیں ورثہ کے طور پر ملی ہے اس چیز کو ملحوظ رکھتے ہوئے عملی ہولڈنگ
کا یونٹ قائم کرتے وقت اس بات کا خیال رکھا جانا چاہیے کہ رشوت ستانی اور دیگر قسم
کی گڑبڑ نہ ہونے پائے

یہ بھی ایک اہم فیکٹر ( Factor ) ہے اور جیسا کہ کہا جاتا ہے
(Justice delayed is Justice denied) یعنی انصاف ملنے میں دیر ہو تو ممکن ہے انصاف
ملنے تک وہ شخص ختم بھی ہوجائے اسلئے زمین کا مسئلہ حل کرنے تک دو تین سال
گذرجائیں تو پھر کوئی فائدہ نہیں ہوسکتا میں جانتا ہوں ریونیو چیف منسٹر صاحب
نے کہا کہ ۶ مہینے میں سب چیزیں طے کرلی جائیں گی اس سے پہلے بھی کئی بلس کے
بارے میں ایسا وعدہ کیا گیا تھا لیکن ہاؤز اچھی طرح جانتا ہے کہ بعد میں کیا حشر
ہوا چنانچہ کیاش گرانٹس بل کے بارے میں یہ کہا گیا تھا کہ جلد ہی فیصلہ ہونے
والا ہے پچھلے سشن میں بھی جب انعام انفرنچائزمنٹ (Inam Enfranchisement)
کے بارے میں دریافت کیا گیا تو یہ کہا گیا تھا کہ جلد ہی طے ہونے والا ہے اور یہ وعدہ
کیا گیا تھا کہ ممکن ہے اس سشن کے ختم ہونے سے پہلے ہی اسکو پیش کردیا جائے۔
ولیج پنچایتس کے سلسلہ میں بھی یہ وعدہ کیا گیا تھا اور اس بل کے بارے میں یہ کہا
گیا تھا کہ الگ الگ کمیشن قائم کردی جائیں گی اسمیں جتنی مشکلات ہیں وہ بھی

طے کردیئے گئے اور فیملی ہولڈنگ کا تعین بھی کردیا جائیگا ۔ اسکا وعدہ تو چیف منسٹر
صاحب کرتے ہیں لیکن کیا میں یہ امید کرسکتا ہوں کہ یہ سب کچھ ۲ مہینے میں ہوجائیگا
چھ مہینے گذرنے کے بعد یہ کہا جائیگا کہ حالات پر قابو نہ پاسکے اسلئے ہاوز سے اور چھ
مہینے کی مدت مانگی جائیگی ۔ ہم دیکھ رہے ہیں کہ ہاوز اسی مدت دیتے ہیں
کیا خاص ہے ۔ ہر کمیٹی کی جانب سے مدت مانگی جاتی ہے تو اسکو مدت بڑھائی ہی دیدی
جاتی ہے ۔ اسلئے اس بل کیلئے بھی یہ چھ مہینے دیدیئے جاسکتے ۔ لیکن میں نہیں سمجھتا
کہ یہ مسئلہ ۲ مہینے میں طے ہوگا ۔ اس لحاظ سے زمین کا جو مسئلہ ہم حل کرنا چاہتے
ہیں وہ حل نہیں ہوسکتا ۔ لہذا ہمیں کوئی ایسی تجویز ڈھونڈنا چاہئے جس سے یہ مسئلہ
جلد از جلد حل ہوسکے ۔ ہمارے سامنے یہ سوال نہیں ہے کہ حل منصفانہ ہوگا یا نہیں
کیونکہ وہ تو سلیکٹ کمیٹی ہی کرسکتی ہیں ۔ لیکن یہاں سوال یہ ہے کہ لیسر ول (Lesser
evil ) کونسا ہے ۔ آیا وہ ہے جو چیف منسٹر صاحب نے پیش کیا ہے ۔ ایکریج کی
تجویز یا جو ہم نے پیش کیا ہے فیملی کی تجویز ۔ میں یہ دریافت کرتا ہوں کہ آج کے
حالات کے لحاظ سے جو ضروری ہے اور جو حکومت ... ری کو چلانے والی ہے وہ کیا کررہی
ہے ۔ جب ہم یہ دیکھتے ہیں کہ دو سال تک ادھر ایک قانون کے لانے کا وعدہ کیا
جاتا رہا اور ادھر لاکھوں ایکڑ زمین تقسیم ہوگئی لیکن اس بل کے متعلق کی جو باتیں
وہی ہی ہیں ۔ جب بل سامنے آتا ہے ۔ ہم دیکھتے ہیں کہ اسکے لحاظ سے ان فیملی
ہولڈنگس تک ریزمپشن ( Resumption ) کیا جاسکتا ہے ۔ لیکن یہ بھی ایسا
ہے کہ گھر جل گیا اور اسکے بعد فائر انجن لایا گیا ۔ ان تین سالوں میں ہزاروں بلکہ
پر ایوکشنس ( Evictions ) ہوچکے ہیں ۔ وہ سرپلس زمینات نہیں وہ ختم
ہوچکی ہیں ۔ اسکے بعد بل آتا ہے کہ ان فیملی ہولڈنگس سے بڑھکر جو ہو ریزمپشن
ہوسکتا ہے ۔

اگر زمین کا مسئلہ حل کرنا ہے اور جو قانون عمل میں لایا جانے والا ہے اسکو
کامیاب بنانا ہے تو اسمیں ایکریج کے بجائے فیملی کو بیس مانا جائے اور یہی زیادہ
مناسب ہوگا ۔ ان بیاک گراونڈ کو میں ہاوز کے سامنے رکھنا چاہتا تھا ۔ ایکریج کے
بارے میں وی پی کرشنا چاری صاحب نے یہ رائے دی ہے کہ یہ سائنٹفک نہیں ہے ۔
میں یہ پوچھنا چاہتا ہوں کہ جو دوسرے بیسس ( Basis ) ہمارے سامنے رکھے
گئے ہیں وہ کس حد تک سائنٹفک ہیں ۔ اور ان دونوں میں کون زیادہ اور کون کم
سائنٹفک ( Scientific ) ہے جبکہ ہمارے سامنے ایک طرف تھیوری ( Theory )
ہے اور دوسری طرف پراکٹس ( Practice ) عملی اعتبار سے دیکھا جائے تو
ایکریج بیسس ہوسکتا ہے لیکن اسکے باوجود آج کے حالات کا لحاظ کرتے ہوئے اسیسمنٹ
کی بیسس کو زیادہ مناسب سمجھا جاتا ہے ۔ پہلے میں ہاوز سے یہ کہنا چاہتا ہوں کہ جو
بیس ہمارے سامنے رکھی گئی ہے اور جو تین اسیسمنٹ رکھنے کیلئے مطالبہ کیا جارہا

الگ الگ کلاسس کیلیے ۶ ۵-۳ ایکر طے کرتے ھیں اسکے بعد پھر فیملی ہولڈنگ کے لیے کنورسن ٹیبل ( Conversion table ) کا مسئلہ ضرور آئیگا - کسی کی ۵ اے کی زمین ہے کسی کی ۱۳ اے کی ہے کسی کی ۹ اے کی ہے اسکا کنورسن ٹیبل ہونا پڑیگا ایسا ہی نہیں - بلکہ کسی شخص کی ایک تری زمین ہے اسکے ساتھ خشکی زمین ہے اسے الگ الگ کلاسیفکیشن ہوا رکھا کر یہ دیکھنا پڑیگا فرض کیجیے بلاک کاٹن سوائل (۲۴) ایکر رکھی جاتی ہے اسکے مختلف کلاسس طے کرتے ہونگے اسکا کنورسن ٹیبل تیار کرنا ہوگا - بھروٹ اور ڈرائی ایک جگہ ہوتو اسکا کنورسن ٹیبل تیار کرنا ہوگا یہ تمام گورکھ دھندے سامنے کھڑے ہوجاتے ہیں میں ہاوس کو یہ بتلانا چاہتا ہوں کہ اسسمنٹ کا طریقہ کسقدر سیدھا سادھا ہے ۹ اے والی جو زمین ہوگی ۱۱ اے والی اس سے کم ہوگی - ۳ اے والی اس سے کم ہوگی اسسمنٹ سسٹم میں یہ ہوگا کہ زمین کی تری کے لحاظ سے اڈجسٹ کیا جاسکتا ہے اس میں کوئی کنورسن کا دھندا نہوگا - ڈرائی یا ویٹ کی بھی ایک علحدگی ہوگی اسسمنٹ ڈپارٹمنٹ جو ۱۸۷۵ ع سے کام کررہا ہے اسنے اپنے عرصہ سے اسسمنٹ کے جو ریٹس رکھے ہیں انہی کو لیکر آگے چلنے سے زیادہ فائدہ ہوگا یہ کہا گیا کہ بہت سے مقامات پر رسوب دیکر کم ریٹ رکھ لیا گیا ہے اول تو مجھے یہ سنکر انتہائی تعجب ہوتا ہے - جب ہاوس میں کریسس کے بارے میں کوئی بحث ہوتی ہے تو کہا جاتا ہے کہ ہمارے پاس کریسس بالکل نہیں ہے - اور جب یہاں ہولڈنگ کے فگریس کیلیے اسسمنٹ کو بنیاد بنانا چاہتے ہیں تو اس غرض کیلیے آپ کہتے ہیں کہ کریسس ہے جو میں یہ پوچھنا چاہتا ہوں کہ یہ لینڈ کمیشن کی مشنری کیا کریگی - اگر ڈپٹی اسپیکر مجھے اجازت دیں تو میں انہیں یہ بتلانا چاہتا ہوں کہ ابھی جو لینڈ سنسس کا کام ہوا اسمیں کسی ایک ادھ گاؤں کا ٹیل پٹواری ہی ہوگا جسنے دو تین ہزار سے کم روپیے پیدا کیا ہو - اگر سکمدار میں نام لکھوانا ہے تو ۲ دیں - پہانی پترک میں نام درج کروانا ہے تو ۳ دیں - یہ دھندے چلتے ہیں میں مانتا ہوں کہ اسسمنٹ سے تھوڑا سا نقصان ہوگا لیکن جو سسٹم پروپوز کیا جارہا ہے اسکی وجہ سے عوام کو جو تکلیف ہونے والی ہے وہ کہیں زیادہ ہے - اور دہر پیروی بھی زیادہ کرنی پڑیگی - فرض کیجیے کہ کسی زمیندار سے سیلنگ ہولڈنگ حاصل کرنے کا سوال ہوتا ہے - اسکو نوٹس دیجاتی ہے پھر یہ دیکھنا پڑیگا کہ اسکی کہاں کہاں کتنی کتنی زمینات ہیں ٹیل پٹواریوں سے مواد حاصل کرنا پڑیگا - اسکے لیے پیسے خرچ کرنا پیروی کرنا تکلیف اٹھانا پڑیگا ہم اچھی طرح جانتے ہیں کہ ہمارے ملک کی کیا حالت ہے - اسسمنٹ بیسس رکھنے سے جو تھوڑا بہت نقص رہیگا وہ اتنا بڑا تو نہیں کیونکہ جو کنورسن ٹیبل بنانا ہوگا وہ ملک کے حالات کا لحاظ کرتے ہوئے زیادہ نقصان دہ ہے اسکے برخلاف فیملی ہولڈنگ ۳ روپیے ریونیو کی یا جو کچھ بھی ہو مقرر کردیں تو کسی کو کوئی عذر نہیں ہوتا ہر شخص اپنے گھر بیٹھے حساب لگا لیگا کہ مجھکو اتنی زمین ملیگی اتنی زمین

جاسکیں جو الگ الگ دکھائے رکھے جارہے ہیں برسہا برس سے جو حساب وہ سب نہیں رکھ سکے

یہ بھی کہا گیا کہ کہیں کہیں ری سیٹلمنٹ نہیں ہوا ہے اور کہیں اب تک ری سیٹلمنٹ نہیں ہوا ہے جسکی وجہ سے پیچیدگی پیدا ہوگی ری سیٹلمنٹ میں تبدیلیاں ہوئی ہیں اسکو کس طرح ملحوظ رکھا جائیگا لیکن اسکے لیے بھی راستہ نکالا جاسکتا ہے پہلے سیٹلمنٹ کو بیس قرار دیا جاسکتا ہے اسطرح سوال حل کیا جاسکتا ہے میرے چند ابرسل دوستوں نے کہا کہ ایسے کئی مقامات ہیں جہاں ایک کھیت میں دو روپیے ریونیو ہے اسکے بازو کے ہی کھیت میں جس میں ویسی ہی زمین ہے مالگزاری ڈیڑھ روپیہ ہے جب آنہ واری کم زیادہ لگائی گئی ہے اور اسکی وجہ سے ایک جگہ ڈیڑھ روپیہ اور اسکے بازو ہی دو روپیے ہیں تو یہ آنہ واری میں ہی معلوم ہوجاتا ہے جو ڈسپیوٹ آنے واری میں پیش آنے والی ہیں اس نسبت پر جو اعتراض کیا جارہا ہے وہ خود اسکا جواب ہوجاتی ہیں اسکے ساتھ ساتھ میں اسکا جو فائدہ بتلانا چاہتا ہوں وہ یہ ہے کہ اس میں ڈیفنٹنس ( Definiteness ) ہے مسئلہ کو حل کرنے میں اس سے فائدہ ہوگا میں ہاؤس سے یہ سوال کرنا چاہتا ہوں کہ کیا آپ سامنے کچھ معمولی بے ضابطگیاں جو ہوئی ہیں ان پر اکتفا نہ کرتے ہوئے آئندہ بہت سی پیچیدگیاں پیدا کرنا چاہتے ہیں ؟ اسسمنٹ بیس جو بالکل سیدھا پروسیجر ہے وہی اس مسئلہ کو حل کرنے میں زیادہ کارآمد ثابت ہوسکتا ہے

یہ بھی کہا جاسکتا ہے کہ عملی یونٹ پلو یونٹ ہونا چاہیے ۔ چنانچہ جو سروے ہوتا ہے اس میں سروے نمبرس جو دیے جاتے ہیں وہ اسی لحاظ سے دیے جاتے ہیں کہ ایک عملی ایک بیل کی جوڑی سے کسی کاشت کرسکتی ہے چنانچہ دیہاتوں میں جو بھی سروے نمبرات ہوتے ہیں وہ اسی لحاظ سے ہوتے ہیں اور وہی چیز جو بیسک ہولڈنگ کے ڈیفنیشن ( Definition ) میں پائی جاتی ہے ۔ اسی طرح عملی ہولڈنگ اسسمنٹ بیس ( Assessment basis ) پر فکس ہوجو ٹھیک طور پر ہوسکتی ہے ۔ اور اسسمنٹ بیس پر آگے بڑھنے میں کافی گنجائش ملسکتی ہے ایک اعتراض یہ بھی سامنے آیا ہے کہ ری اسسمنٹ ( Re assessment ) میں اضافہ نہیں ہوا ہے میں کہونگا کہ یہ حالات کی تبدیلی کے ساتھ ہوا ہے ۔ جیسے ندی نالے یا ذریعہ آب میں کمی زیادتی ہے اور آنہ واری کو سامنے رکھا گیا ہے ۔ ہمارے سامنے یہ مسئلہ اسطرح پیش کیا گیا کہ ہر بیس پر جاکر دیکھنا پڑیگا کہ پچھلے دس سالوں میں کیا پروڈکشن رہا اور کیا اوسط تھا اسکے لحاظ سے کسی زمین چھوڑنا چاہیے ۔ یہ طے کرنا ہوگا ۔ اگر ایسا ہو تو میں سمجھتا ہوں کہ یہ لینڈ ریفارمس دس سال میں بھی عمل میں آنے والے نہیں ہیں ۔ ایڈمنسٹریشن لوکل ایریا میں ہر قسم کی سوائل میں ایوریج پروڈکشن دیکھیگا ہر انڈیویجول کو نہیں دیکھیگا ۔ کیا وہ یہ دیکھنے والا ہے کہ ہر انڈیویجول نے جو [illegible]

زمین عملی ہولڈنگ کیلئے رکھی جاتی ہے اسسمنٹ دس روپیہ رکھا گیا ہے اگر ۵۰ یا ۵
روپیہ رکھا جائے تو اسکو بار یا پندرہ روپیہ بنائیں اس لحاظ سے اسکو طے کیا جاسکتا
ہے یہ چند چیزیں ہیں جن کو ہم محسوس کرتے ہیں ۔ اور اسسمنٹ بیسس کو ہم
مناسب سمجھتے ہیں اس سے زمین کا مسئلہ حل کرنے میں آسانی ہوگی دو چیزوں پر
توجہ دلاتے ہوئے میں اپنی تقریر ختم کرونگا عام طور پر یہ خیال ہے کہ جب ہم عملی
ہولڈنگ کے بارے میں سوچتے ہیں تو ہمارے دوست اس واسطے لڑتے ہیں جیسا کہ
زمین ہمکو ملنے والی ہے اسلئے عملی ہولڈنگ بڑی ہونی چاہئے اسطرح کی بحث ہوتی ہے ۔
میں بتاتا ہوں کہ جب منسٹر صاحب اسمیں کامیاب ہوتے ہیں وہ جادو کا ڈنڈا کھڑا
کئے ہیں یہ چھوٹا ہے بڑا بنانا چاہئے ۸ سو روپیہ میں ایک آدمی گزر بسر کرسکتا ہے
جب ہم نے کل بیسک ہولڈنگ کو سامنے رکھا تو اب نے ہماری التجا پر ازراہ مہربانی
بیسک ہولڈنگ دینے کا وعدہ ترمیم کے ذریعہ کیا ہے اس وجہ سے یہ محسوس ہورہا ہے کہ
بروکنگ لسٹ کیلئے اگر اب بیسک ہولڈنگ دے رہے ہیں تو میں اپیل کرونگا کہ $\frac{1}{3}$
کی بجائے $\frac{1}{2}$ رکھیے اسوقت ہماری مانگ ہے کہ تولدار کو کافی زمین ملنی چاہئے بردور
کو ۲۶ روپیہ بیسک ٹیکس دئے جاتے ہیں وہیں کمی نہیں گی اسکا خیال رکھتے
ہوئے کہ تولدار کو زمین چھوڑنے والے ہیں تو اپنی زمین چھوڑتے کہ وہ اپنی زندگی
بسر کرنے کے قابل ہوسکے ۔ کہتے ہیں کہ لنگوٹی بھی رہنی چاہئے ۔ ( Crocodile
tears ) مگر مچھ کے آنسو پونچھتے ہیں دوسری طرف ہم چاہتے ہیں کہ زیادہ زمین
تکے لئے رکھی جاتی جو زیادہ زمین رکھتے ہیں اور دوسری طرف دھوکی جعل کا نام
لیا جاتا ہے اور عملی ہولڈنگ بڑی چھوڑی گئی ہے ۔ کس کو عملی ہولڈنگ دینے والے
ہیں ۔ یں عملی ہولڈنگ لیتے وقت کس کو آپ ایک عملی ہولڈنگ چھوڑنے والے ہیں ؟
مسئلہ یہ ہے کہ کسانوں کے پاس سے زمین لیتے وقت کتنی زمین لے سکتے ہیں دوسری
طرف برائے نام جو کاشت کررہے ہیں سرواسری لینڈ لارڈ ہیں انکے خیال سے اس معیار
کو بڑھایا گیا ہے مجھے یہ سب بڑا اونچا واس یاد ہے جیسا کہ اوسکو یہ کم ہوسکتا
تھا اور بڑھ سکتا تھا جب منسٹر صاحب مجھے معاف فرمائیں اونکا بھی یہ بیان ہے
تولدار کا سوال آتا ہے تو انکا باپ چھوٹا سمجھا جاتا ہے اور لینڈ لارڈ کا سوال آتا ہے تو انکا
باپ بڑا سوچا جاتا ہے اوس نے ہی قدم پر پوری دنیا کو جھانکا تھا ہمارے جب منسٹر
صاحب کا قد بھی پوری دنیا کو ہی قدم پر جھانکنا چاہتا ہے عملی ہولڈنگ کا تصور
کسان کو دینے کی ضرورت میں ہے کس کو کتنا دیا جا سکتے ہیں کس سے کچھ نہیں
کئے ہیں بولنا پڑتا ہے یہاں یہ عرض کرنا چاہتا ہوں کہ یہ کہا گیا کہ سنہ ۵ع کے
مقابلہ میں ہمارا اسٹینڈنگ بل بڑھا ہوا ہے میں بس بات کو لینڈلارڈ ٹیس ( Land
lord defence ) کا قانون سمجھتا ہوں میں اسکو ماننے کیلئے تیار نہیں ہوں کہ اسکے
سوا اب نے کوئی قانون لایا ہے انکی ایمانداری کا ثبوت ہوتا کہ خود اب اس

قانون کو لائے - یہ قانون انکی پارٹی میں پیش ہوا کئی مرتبہ دہلی کو بھاگنا پڑا -
ہوائی جہاز میں اور ریلوں میں - سنا ہے کہ اب بھی گئے ہوئے ہیں اور آنے والے ہیں
ان تمام باتوں کا اثر ہے کہ آپ نے کہا کہ اچھا بھائی سیلنگ ہولڈنگ چھوڑینگے ہماری
جد و جہد کے بعد اسکو ماننا پڑا تلنگانہ میں جد و جہد ہوئی آپ نے وہاں فوجوں کو
بھیجکر اوس جد و جہد کو ختم کیا اس مسودہ قانون کو ہماری جد و جہد کی وجہ سے لانا
جارہا ہے - منظم شدہ کسان میں طاقت ہے - سیکنڈ ہم انکو لانا پڑا جب ہم اوسکو
کو روک سکتے ہیں تو اب جب دوسرا قانون اسطرح آرہا ہے اور اسمیں جو رکھا گیا ہے
اوسکو کسطرح نکالا جاسکتا ہے یہ بھی سوچ سکتے ہیں - یہ جو لڑائی ہماری اور حکومت
کی ہے اس لڑائی کے نتیجہ میں کنجوس آدمی کی طرح آج کی ہماری کانگریسی حکومت جس
پر جاگیرداروں اور زمینداروں کا کافی اثر ہے اور اس اثر کی وجہ سے جو دباؤ پڑرہا ہے یہ
کنسیشن ( Concession ) دینا پڑا اور اب اسپر مجبور ہوئے لیکن یہ بار بار
دہلی بھاگنے کی کوشش یہ کیجاتی ہے - فیملی ہولڈنگ کا نام دینے سے ہر ایک کو فیملی
ہولڈنگ ملیگی یا سوپروائیزری لینڈ لارڈ کا بھلا ہوگا نہیں کہا جاسکتا ہولڈر کو کیا
چھوڑے ہیں - بلاتقسیم فاصل زمین کسی چھوڑے ہیں بلاتقسیم ( ۱۰ ) ایکڑ ہمارے
کی زمین چھوڑنا چاہتے ہیں تاکیا کرنا چاہتے ہیں صاف صاف معاملات طے کرنے کیلئے
آپ تیار ہوجائے - انگریزوں سے آپ نے یہ طریقہ ورثہ میں لیا ہے - انہوں نے بھی ایسا ہی
کیا - سنہ ۱۹۰۹ میں کچھ دیا پھر سنہ ۱۹۱۹ع میں کچھ دیا پھر سنہ ۱۹۳۵ ع میں
کچھ دیا اور پھر سنہ ۱۹۴۶ع میں کچھ دیا اور اب جو کچھ بھی رہ گیا ہے وہ آئندہ
دینگے - کل ہم سے کہا گیا کہ صبر سے کام لو - آنریبل ممبر گلوا ریڈی نے فرمایا کہ آہستہ
آہستہ سب ہورہا ہے مجھے تو لارڈ لنلتھگو کے زمانے میں یا لارڈ ولنگڈن کے زمانے
میں جسطرح کی تقریریں ہوتی تھیں وہی زمانہ یاد آگیا کہ صبر کرو صبر کا پھل میٹھا
ہوتا ہے - میں یہ کہنا چاہتا ہوں کہ وہی چیزیں انکو ورثہ میں ملی ہیں ہندوستان
کے کسانوں کی منظم جد و جہد کی وجہ سے جو جو موقع ملتا گیا ہے اسکا خیال کرتے ہوئے
آپکو آگے بڑھنا چاہیے - یہ سوچنے کا جو طریقہ ہے اور جو ہم کو ورثہ میں ملا ہے اسکو
ہمیں چھوڑنا چاہیے یہ کنجوس آدمی کی طرح سوچنے کا طریقہ کام نہیں دے سکتا -
جو بہانہ کیا جارہا ہے وہ درست نہیں ہوسکتا فیملی ہولڈنگ کے سلسلہ میں میں یہ
کہونگا کہ یہ سوپر وائزری لینڈ لارڈ ( Supervisory landlord ) کی فیملی
ہولڈنگ ہے - کسان کو جو کچھ ملیگا وہ سیلنگ ہولڈنگ کی وجہ سے ملیگا - لیکن فیملی
ہولڈنگ کو بڑھا چڑھا کر اگر رکھا جائے تو زائد زمین ہم کو نہیں مل سکیگی -
ریزمپشن ( Resumption ) کے دفعہ پر جب میں آونگا تو بتاونگا کہ وہاں آپنے
کیسے لوپ ہولس ( Loop-holes ) رکھے ہیں آنریبل جنٹ منسٹر اور اون کے
ساتھی بڑے وکلا ہیں - اون کی بڑی پریکٹس تھی - لوپ ہولس کیسے پیدا کیے جاسکتے

ہیں یہ آپ کو معلوم ہے لیکن میں ہاوس سے ادبا یہ عرض کرونگا کہ فیملی ہولڈنگ کے لفظی پھندے میں نہ آئیں مجھے سری کرشنا جاری سے بھی یہی کہنا پڑا کہ آپ فیملی ہولڈنگ کا نام چھوڑ دیجیے کوئی اور نام دیجیے کیونکہ فیملی ہولڈنگ کے الفاظ کا کافی اثر ہوتا ہے اس لیے یہ مانا حال جو چیف منسٹر صاحب نے پیدا کیا ہے اوسکو اپنی نظر سے دور رکھیے ہوئے صاف صاف طریقہ پر سوچیے فیملی ہولڈنگ کے سلسلہ میں سرپلس لینڈ (Surplus land) کا تعلق آتا ہے لیکن اسکو ساڑھے چار گونہ تک بڑھایا جائے تو ہم کو سرپلس زمین ملنے والی نہیں ہے اور پھر یہ قانون بمبئی کے تولداری قانون کے سوا اور کچھ ثابت نہ ہوگا اوسمیں بھی کچھ عنصر ہیں لیکن وہ بھی یہاں ہم کو ملنے والے نہیں اسمیں انہوں نے صاف صاف رکھا ہے کہ (۵) ایکر سے زیادہ نہیں لے سکیے اگر ۶ ایکر سے اوپر ہوتو زمین نصف نصف بانٹی جائیگی اور گر ریزمپشن (Resumption) کرنا ہوتو کبھی کرنا ہوگا یہ کہا جاتا ہے کہ ہمارا یہ قانون ہندوستان کے تمام قوانین سے آگے ہے - لیکن میں عرض کرونگا کہ تولداروں کے سلسلہ میں بمبئی کا قانون اچھا ہے اور سیلنگ (Ceiling) کے سلسلہ میں ہماچل پردیش کا قانون ہم سے بھی آگے ہے وہاں اسسمنٹ بیسس (Assessment basis) پر رکھا گیا ہے وہاں بھی کانگریس کی حکومت ہے اور وہ مقام بھی دلی سے نزدیک ہے وہاں تو اسسمنٹ بیسس پر رکھا جاتا ہے لیکن ہم دلی سے دور ہیں اور یہاں اسسمنٹ بیسس پر نہیں رکھا جاتا کرشنا جاری صاحب کے سجسشن (Suggestion) کا اثر وہاں زیادہ ہونا چاہیے تھا وہاں پر اسسمنٹ بیسس پر رکھا گیا اور ہمارے یہاں ایکریج بیسس (Acreage basis) پر رکھا جارہا ہے جس سے پیروکاری اور رشوت خوری کا سلسلہ نکلتا ہے یہ راج مارگ ہے جو رشوت خوری اور پیروکاری کے لیے رکھا جارہا ہے یہ کیوں رکھا جارہا ہے ؟ میں ہاوس سے کہونگا کہ اس غلطی میں نہ آئیں نہ سوپروائزری فیملی ہولڈنگ (Supervisory family holding) ہے اور نہ جبر اون کو مان لینا چاہیے - کیا اب سچ مچ اسسمنٹ بیسس کے خلاف ہیں ؟ کل آنریبل چیف منسٹر صاحب نے کہا تھا کہ آپ اپنے ضمیر سے پوچھیے آپ اپنی چھاتی پر ہاتھ رکھکر سوچیے میں آج اون سے اور آنریبل ممبرس آف دیٹ سائیڈ (Hon Members of that side) سے پوچھنا چاہتا ہوں کہ آپ اپنی چھاتی پر ہاتھ رکھکر کہیے کہ کیا آپ اسسمنٹ بیسس کے سچ مچ خلاف ہیں ؟ فرض کرلیا جائے کہ ڈرائی لینڈ (Dry land) کیلئے (۶) روپیہ رکھے گئے اور ویٹ لینڈ کے لیے ( ) روپیہ تو کیا ممکن نہیں کہ آپ میں سے بہت سے لوگ اس بات پر تیار ہوجائیں اگر میں یہ آرگومنٹ (Argument) کروں کہ آپ نے جو ۲۴ ایکر بلاک کاٹن سوائل (Black cotton soil) کیلئے رکھا اوسکا ڈھائی روپیہ اسسمنٹ ہوسکتا ہے لہذا ساڑھے چار گنا کیا جائے تو وہ (۶)

روپیہ ہوسکتا ہے لہذا ڈرائی لینڈ کے لیے (٦) روپیہ رکھیے ور ویٹ لینڈ کے لیے (٦)
ایکر کے لحاظ سے ( ) روپیہ ہوجاتے ہیں تو کیا آپ اسکو منظور کرنے کے لیے تیار نہ
ہوجائینگے کہ اسسمنٹ بیس پر بھی رکھنا چاہیے کیا آپ کی رائے ایسی نہیں ہوجائیگی
کہ اس پر سوچیں ؟ وہاں تو آپ کے آبجکشن ( Objections ) لیکر جاسکتے
کیونکہ وہاں زمیندار کو زیادہ زمین مل سکیگی اور کسانوں سے آپ زیادہ زمین کھینچ
سکینگے اوس وقت اسسمنٹ بیس کیلیے آپ متفق ہوجائینگے انگریزی میں ایک مقولہ
ہے کہ One man s honey is another man's poison وہ یہاں ٹھیک
آتا ہے جب ٹیکس بڑھ جاتا ہے تو وہ آپ کے لیے شہد بن جاتا ہے اور ہمارے کسانوں
کے لیے پائزن ( Poison ) ہوجاتا ہے اور جب ٹیکس کم ہوجاتا ہے تو وہ آپ کے
لیے پائزن بن جاتا ہے اور ہمارے کسانوں کے لیے شہد بن جاتا ہے اگر ایمانداری سے
دیکھیے تو معلوم ہوگا کہ کرپشن ہے اسی کرپشن ڈپارٹمنٹ کی رپورٹ سے معلوم ہوگا
کہ ریونیو ڈپارٹمنٹ میں کرپشن ہے سیٹلمنٹ ڈپارٹمنٹ میں کرپشن ہے پہلے پٹواری
کرپشن میں مبتلا ہیں ایک بل کو دس جگہ بھرنا پڑتا ہے آرڈر کی وجہ پر عمل
نہیں کیا جاتا جب حالات ایسے ہیں تو آپ کو یہ ماننا پڑیگا کہ اسسمنٹ ٹیکس لگانا ہی
ٹھیک ہوگا اگر ۳ تا ۵٫۴ ایکر نہیں چاہیے تو میرے دوست نے ۳۲ تا ۵ رکھنے کی
جو ترمیم پیش کی ہے میں اوسے ماننے کیلیے تیار ہوں اگر آپ سمجھتے ہیں کہ دو روپیہ
بڑھانا ٹھیک ہے تو بڑھالیجیے کم تو نہیں ہوسکتے میں اسکو زیادہ کرنے کے لیے بھی
تیار ہوں لیکن اس مسئلہ کو حل کیجیے آج ہمارے سامنے یہ سوال ہے کہ دو تین
مہینوں کے اندر اس مسئلہ کو حل کردیا جائے اسمیں رشوت خوری اور پیروکاری کی کم
سے کم گنجائش ہے اور غریب کسانوں اور قولداروں کو جو خود کاشت کرتے ہیں اسکے
بعد بھی زمین حاصل ہوسکتی ہے سیلنگ ہولڈنگ کے سلسلہ میں میں نے یہ پروپوزل
آپ کے سامنے رکھا ہے ایک آنریبل ممبر نے فرمایا کہ آپ کے دیکھنے میں اور ہمارے
دیکھنے میں کوئی فرق نہیں ہے اس لحاظ سے تو کوئی فرق نہیں کہ آپ میری طرف دیکھ
رہے ہیں اور میں آپ کی طرف دیکھ رہا ہوں لیکن یہ فرق تو ہے کہ میں اپوزیشن
سائڈ پر بیٹھا ہوں اور آپ وہاں بیٹھے ہیں اس لیے میں اپنی امنڈمنٹ کے سلسلہ میں
ہاوس سے کہونگا کہ ہمارے ملک کے آج جو حالات ہیں اون کے پیش نظر اسسمنٹ
بیسس بہ مقابلہ ایکریج بیسس زیادہ مناسب ہوگا اس لیے میں آنریبل موور آف دی بل
سے اپیل کرونگا کہ وہ اس کو سوچیں اور سمجھیں اگر وہ اس پر غور کرینگے تو اسکو
ماننے کیلیے تیار ہوجائینگے اسکے بعد ایکریج کے بارے میں جو امنڈمنٹ ہے میرے
دوست اپنے خیالات ہاوس کے سامنے رکھینگے میں صرف یہ کہنا چاہونگا کہ اگر ایکریج
کو بیسس رکھا جائے تو جیسا کہ ہم سمجھتے ہیں تقریباً ٥ سے لیکر سو تک یا اس سے
بھی زیادہ ہوجائیگا اس وجہ سے میں سمجھتا ہوں کہ ہمیں کوئی زمین نہیں ملیگی

کمیٹی قائم کی گئی تھی اسنے جو تعریف کی ہے وہ میں نے اس سے پہلے بھی ہاؤز کے سامنے رکھی ہے ور اب سکی یاد تازہ کرنے کیلئے دوبارہ ہاؤز کے سامنے رکھنا چاہتا ہوں

The central concept is that of an economic holding which should be determined according to the agronomic conditions of different regions on the following principles

(1) It must afford a reasonable standard of living to a cultivator

It must provide full employment to a family of normal size and at last to a pair of bullocks

اسمیں یہ دو چیزیں رکھی گئی ہیں ایک بیل جوڑی سے نارمل سائز کا ایک خاندان جسکے ۵ ارکان ہوں فل ایمپلائمنٹ کرے اور ایک ریزنبل اسٹانڈرڈ بن و سکے ایسی انکم ہونا چاہیے یہی اسکا پرنسپل ایڈیا ہے ہمارے پاس حیدرآباد میں بھی ایک کمیٹی ۱۹۴۹ ع میں قائم ہوئی جسکو اگنامک انویسٹگیشن کمیٹی حیدرآباد اسٹیٹ کے نام سے موسوم کیا گیا اس نے بھی اس چیز کا لحاظ کرتے ہوئے کہ ایک فیملی کیلئے کیسی اکنامک ہولڈنگ ہونا چاہیے جیسا کہ میں نے پہلے بتلایا کہ وہ ایک ریزنیبل اسٹانڈرڈ آف لائف مینٹین کرسکے انہوں نے بھی کم از کم ایک بلو یونٹ یا ورک یونٹ پر غور کرتے ہوئے ۱۹۴۹ ع میں یہ قرار دیا کہ ۵ ایکر تری اور ۸ ایکر زمین ہونا چاہیے اسکے بعد مادھو راؤ اگریرین ریفارمس کمیٹی نے بھی اس اسٹانڈرڈ کو اپنا رر ( Raise ) کیا کہ اسکو انورنس اور رولنگ پارٹی کوئی بھی قبول نہیں کرسکے تھے کیونکہ انہوں نے ۸۰۰ روپیہ کی انکم کو بیسس قرار دیا مجھے یہ عرض کرنا ہے کہ اوپر بتلائے ہوئے بیس کو سامنے رکھتے ہوئے اور مادھو راؤ پلان نے جو ڈسکس دیا ہے اسکو پیش نظر رکھتے ہوئے ہمیں یہ غور کرنا ہے کہ آج کے حالات میں ہماری معیشت کے لحاظ سے فیملی ہولڈنگ کیسی ہونی چاہیے اسپر اپنے وچار ہاؤز کے سامنے رکھنے سے پہلے میں اس بیسس کا ذکر کرونگا جو مووراف دی بل نے قرار دی ہے انہوں نے انکم ٹیکس کو بیسس قرار دیا ہے مووراف دی بل نے اپنی پہلی اسپیچ میں یہ تسلیم کیا ہے کہ اگر ریوینیو کو بیسس قرار دیا جائے تو اسلیسمنٹ میں بہت آسانی ہوگی لوگوں کو سمجھنے کیلئے بہت آسانی ہوگی جاہل کاشتکار اسکو آسانی سے سمجھ سکینگے لیکن آگے چلکر انہوں نے اسکو ان سائنٹفک بتلایا اور کہا کہ اسمیں بہت پیچیدگیاں ہونگی اب میں یہ پوچھنا چاہتا ہوں کہ ہمارے پاس جو اسیسمنٹ سیٹلمنٹ کی طرف سے ہوتا ہے وہ کن حالات کے پیش نظر کیا جاتا ہے اسوقت کن کن چیزوں پر غور کیا جاتا ہے وہ میں ہاؤز کے سامنے رکھنا ہوں جب کسی زمین کا اسیسمنٹ کیا جاتا ہے تو اسکی ایک واری درجہ بندی کیجاتی ہے آیا وہ ۱۲ آنے ۸ آنے یا ۴ آنے کی زمین ہے اوسکے لحاظ سے اسپر ٹیکس نہ صرف ریٹ ہی نہیں لگایا جاتا بلکہ اسکے ساتھ ساتھ اور بہت سی دوسری چیزیں دیکھی جاتی ہیں ۔ وہ کونسے فیکٹرس ہیں جن پر غور کرنا ضروری ہے میں آپکے سامنے رکھنا چاہتا ہوں اور یہ کہ آیا ان پر فیملی ہولڈنگ کے مقرر کرتے وقت بھی غور کیا

یہ نا جاہیے نا نہیں ووٹ یہ فیکٹرس دیکھے جاتے ہیں مینس آف کمیونیکیشن
(Means of communication) پراکزیمٹی آف مارکٹ (Proximity of Market)
کلائمیٹک کنڈیشنس (Climatic Conditions) لینڈ کنڈیشنس ف لیبر (Conditions
of labour ) ویالیو آف لینڈ ( Value of land )

Value of land as ascertained

(*a*) by sale and mortgage or

(*b*) by rental values

موڈ آف اگریکلچر ( Mode of Agriculture ) سورسس آف اریگیشن ( Sources
of Irrigation ) رین فال ( Rainfall ) لوکل انڈسٹریز ( Local
Industries ) ان چیزوں کے علاوہ اور بھی چیزیں دیکھی جاتی ہیں میں زیادہ
تفصیل میں نہیں جاتا لیکن ان دس پوائنٹس پر غور کیا جاتا ہے میں مثال کے طور پر
آپکے سامنے حیدرآباد کے وٹ لینڈ کو رکھتا ہوں موضع برنڈ کو لیجیے آپ نے ایسے
ڈسٹرکٹ میں ۵ تا ۲ ایکر وٹ لینڈ رکھا ہے اس جگہ ایکر لینڈ میں کیا پیداوار ہوگی
اور اسکی کیا قیمت ہوگی اسکو مارکٹ میں لانے کے کیا اخراجات ہونگے لیکن اگر
ایسی زمین اگر ایک دیہات میں ہو تو اسکو مارکٹ میں لانے کیلیے بہت زیادہ اخراجات
ہونگے کیونکہ وہاں مینس آف کمیونیکیشنس نہیں ہیں تو کیا آپ اس دیہات کی فیملی
ہولڈنگ بھی ۲ ایکر قرار دیتے ہیں ایسا ہی نہیں میں آپکو ایک اور اگزامپل بھی
دیتا ہوں ضلع پربھنی میں ایک کیسے کیلیے بلاک سو ل ۲۴ ایکڑ رکھی گئی ہے اور
عثمان آباد کیلیے بھی وہی ہے لیکن پربھنی کیلیے جو اسسمنٹ ہے وہ عثمان آباد کیلیے نہیں
ہوسکتا کیونکہ وہاں بارش نہیں ہوتی اسلیے وہاں قحط ہوتے ہیں ایک جگہ کے فیملی
کو جو ۲۴ ایکر زمین رکھا ہے دوسری جگہ کے ۲۴ ایکر زمین رکھنے والے فیملی کے
برابر اکم نہیں ہوتی لہذا وہاں کے رین فال کا اندازہ کرتے ہوئے وہاں کا اسسمنٹ
زیادہ ہے اور دوسری جگہ کا کم تو پھر جو فیملی ہولڈنگ ایکریج کی بیسس پر ہوگی وہ
کسطرح صحیح ہوگی ٹھیک قانون ایسا ہونا چاہیے کہ کسی کے حق میں ناانصافی ہو
میں یہ پوچھنا چاہتا ہوں کہ آپ ایکریج پر رکھیں تو اس سے جو ناانصافی ہوگی اسکو
کسطرح دور کرسکتے ہیں اب پاس اسکے کیا ذرایع ہیں کیا آپ وعدہ کرسکتے ہیں کہ
اسطرح ناانصافی ہوگی میں ناندیڑ اور عثمان آباد کے متعلق بتلاسکتا ہوں جہاں ہرسال
قحط پڑتا ہے اسکے برخلاف مرہٹواڑہ میں ایسے علاقے بھی ہیں جہاں ۵ سال میں
ایک دہ مرتبہ قحط پڑتا ہے تو کیا ایسی صورت میں ان دونوں کے ساتھ ایک ہی عمل
کرنے سے ناانصافی ہوگی پربھنی ناندیڑ میں جہاں دو ڈھائی روپیہ ریونیو کی زمین ہے
پرینڈہ اورنگ آباد میں روپیہ سوا روپیہ سے زیادہ ریونیو کی زمین نہیں ہے یہ حالات

هیں میں پوچھنا ہوں کہ انکریج رکھکر کسطرح ک کٹ بس بیدا کرسکے هیں کیا اس سے کبی لوگوں کے حق میں نا انصاف ہوگی اسکے ساتھ ساتھ آنرسل مووراف دی بل نے کہا اور یوں نے ایسا اسیسمینٹ کیا ہے کہ زیادہ سے زیادہ کسے ایکر ہونا چاہیے اور کم سے کم کسے رکھ سکتے هیں میں یہ پوچھنا چاہتا ہوں کہ اس کو فکس کرے وہ وہی لینڈ کمیشن کے وہاں جانے کا سوال آئیگا وہی لوگ اس زمین کا کلاسفکیشن کرینگے پھر وہی تمام چیزیں سامنے آجاتی ہیں جو اسیسمینٹ کے وقت ہوتی تھیں یہیں چھوڑ کر لینڈ کمیشن وہاں پکرر وہی پروسیجر اڈاپٹ کریگا میں پوچھتا ہوں کہ کیا ہم کمیشن سے ایمانداری کی توقع رکھتے ہیں کیا ہم یہ گیارنٹی دے سکتے ہیں کہ وہ بالکل ایماندارانہ طور پر یہ کام انجام دیگا ہم سب کو یہ بات معلوم ہے اور خاص طور پر آنرسل مووراف دی بل اس سے واقف هیں کہ سنہ ۹۵ ع میں جو ٹیننسی بل پاس ہوا اسمیں ٹیننٹ کو جو تھوڑے بہت حقوق دیئے گئے آپ کی حکومت کی مشنری نے آپ کے ریونیو اور پولس آفیسرس نے ان پر کسطرح عمل کیا یہ صاف بات ہے کہ زمینداروں کا ساتھ دیا گیا انکے حقوق کی حفاظت کیگئی حالانکہ جب اس بارے میں ریپریزنٹیشن کیا گیا تو خود آنرسل موور آف دی بل نے انہیں دور کرنے کیلئے آرڈیننس نکالا یہ اب کی مشنری کی حالت ہے میں پوچھتا ہوں کہ کیا دو مہینوں میں اپ کی مشنری کی حالت بالکل سدھر گئی اور کیا زمینداروں کی طرفداری کا جذبہ دور ہوگیا میں سمجھتا ہوں کہ اوس طرف کے آنرسل ممبرس یہ دعوی نہیں کرسکتے کہ اب کرپشن باقی نہیں ہے نیپوٹزم باقی نہیں ہے تو پھر ایسی صورت میں جو سیلنگ ہولڈنگ کا بارڈسنگ معین کیا جارہا ہے ظاہر ہے کہ اس سے بھی بڑے بڑے زمینداروں کو زیادہ سے زیادہ بچانے کی کوشش ہوگی بارڈ سے جار سیلنگ ہولڈنگ سیلنگ کیلئے مقرر کیے جارہے ہیں اس سے کیا ہونے والا ہے اور یہ کا ایسا وہ نہیں جیسا کہ کہا گیا کہ غریب لوگ جو زمین رکھتے ہیں میں اور زیادہ غریب بنانا جائے دھوبی یا حجام جنکے پاس ۵ ۶ ایکر زمین ہو انکو ہم نہیں رکھنا چاہتے ہیں اسطرح کے آرگومنٹس کیے گئے میں نے اس سے پہلے بھی صاف طور پر کہا ہے کہ

سری دھرما بھکشم مسٹر اسپیکر سر پائنٹ اف انفرمیشن کمیٹی کے کوئی ممبر یہاں حاضر نہیں هیں اور بحث چل رہی ہے اس سے کیا ہوگا

*Mr Deputy Speaker* It is their look out

سری ایاجی راؤ گوانے چاہے وہ سیدار ہو یا ٹیننٹ ہو ان دونوں کے لیے کوئی فرق نہیں اسمال سرٹیری یا مڈل کلاس سرٹیری میں کوئی تبدیلی کرنا نہیں چاہیے ۔ سوال صرف ایسے زمینداروں کا ہے جو بڑے بڑے زمیندار ہیں آپ یہ جو ۱ ۱ ۵ ایکر زمین رکھا ہے اسکو بھی کسان ہی کہتے ہیں میں اسکی مخالفت کرنا چاہتا ہوں وہ لوگ اتنی زیادہ زمین کسطرح کرسکتے ہیں انکے پاس اتنی زمین رکھنے کی

